


# فتاویٰ محمودیہ

فقیہ الامت حضرت مولانا مفتی محمود حسن گنگوہی نور اللہ مرقدہ

## تبویب، تخریج اور تعلیق

زیرِ سرپرستی

شیخ الحدیث حضرت مولانا سلیم اللہ خان صاحب زید مجدہم

زیرِ نگرانی

دار الافتاء جامعہ فاروقیہ کراچی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست عنوانات


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **باب القرض** | |
| | **(قرض کا بیان)** | |
| ۱ | قرض ادا کرنے میں ٹال مٹول کرنا | ۳۲ |
| ۲ | قرض کی واپسی کے لئے اقساط مقرر کرنا | ۳۴ |
| ۳ | حج کے لئے پراویڈنٹ فنڈ سے قرضہ لینا | ۳۵ |
| ۴ | ادائے قرض کے لئے میعاد مقرر کرنا | ۳۶ |
| ۵ | قرض کو بیوی کے رخصت نہ کرنے کی وجہ سے روکنا | ۳۷ |
| ۶ | قرض خواہ کا مقروض کو رسوا کرنا | ۳۹ |
| | **باب القمار** | |
| | **(جوئے کا بیان)** | |
| ۷ | بلا تعین قیمت قسطوں پر سامان بیچنا | ۴۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | جانبین سے شرط لگانے کا حکم ........................ | ۴۲ |


# کتاب الدعویٰ والتحکیم

## باب الدعویٰ

(دعویٰ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۹ | خرچہ مقدمہ کس کے ذمہ ہے؟ ........................ | ۴۳ |
| ۱۰ | قاضی کو ایک فریق پر اختیار حاصل نہ ہونا ........................ | ۴۵ |
| ۱۱ | کیا مقدمہ کے خلاف اپیل کے لئے تین ماہ کی تحدید ہے؟ ........................ | ۴۶ |
| ۱۲ | دار القضاء کا قیام، ایک قاضی کے ہوتے ہوئے دوسرے کا تقرر کرنا ........................ | ۴۷ |
| ۱۳ | ثبوت دین کے لئے مدعیٰ علیہ سے حلف لینا ........................ | ۵۲ |


## باب التحکیم

(حَکَم مقرر کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | تحکیم کا طریقہ ........................ | ۵۴ |


# کتاب الھبة

(ہبہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | چھوٹی بچی کو زمین ہبہ کر کے اس کا قبضہ نہ دینا ........................ | ۵۷ |
| ۱۶ | مشترک مکان کو تقسیم کے بغیر ہبہ کرنا ........................ | ۵۹ |
| ۱۷ | اپنی جائیداد نواسے کے نام کرنا ........................ | ۶۰ |
| ۱۸ | وارثوں کو ہبہ کرنا ........................ | ۶۲ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | زندگی میں اولاد کو جائیداد ہبہ کرنے کی ایک صورت کا حکم | ۶۴ |
| ۲۰ | مرض الموت میں وارث کے لئے ہبہ | ۶۷ |
| ۲۱ | ہبہ میں واپسی کی شرط | ۶۸ |
| ۲۲ | عمریٰ | ۷۱ |


# کتاب الضمان والودیعة

## باب في الضمان

### (ضمان کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ہوٹل کے برتن اپنے کمرہ سے گم ہونے پر ضمان کا حکم | ۷۴ |
| ۲۴ | بیمار لڑکی کی شادی کی، مرگئی تو ذمہ دار کون ہوگا؟ | ۷۵ |
| ۲۵ | چمڑے کے وزن کے دوران کان اور دم وغیرہ کو تولنے کا حکم | ۷۵ |
| ۲۶ | نابالغ نے ڈھیلا مار کر گھوڑی کی آنکھ پھوڑ دی، اس کے تاوان کا حکم | ۷۶ |
| ۲۷ | سامان کی حفاظت کی ذمہ داری لے کر بے احتیاطی کرنا | ۷۷ |
| ۲۸ | دھوبی نے کپڑا گم کردیا | ۷۸ |


## باب في الودیعة

### (امانت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۹ | بچوں کی امانت خود ان پر صرف کرنا | ۸۰ |
| ۳۰ | بالغ ہونے پر بچوں کی امانت، ان کی شادی میں خرچ کرنا | ۸۰ |
| ۳۱ | لاوارث غیر مسلم کی امانت کا حکم | ۸۱ |
| ۳۲ | شیٔ مستعار کا عوض ادا کر چکنے کے بعد وہ ملی تو کیا حکم ہے؟ | ۸۳ |
| ۳۳ | عیدگاہ کا روپیہ کاروبار میں لگانا | ۸۴ |

# کتاب الرهن

(رہن کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۴ | صاف لفظوں میں امانت کہنا اور معاملہ گروی کا کرنا ........ | ۸۶ |
| ۳۵ | زمین رہن رکھ کر معاوضہ وصول کرنا ........ | ۸۹ |
| ۳۶ | شیٔ مرہون سے نفع اٹھانا ........ | ۹۰ |
| ۳۷ | رہن پر نفع ........ | ۹۱ |
| ۳۸ | ناریل رہن رکھ کر اس کی آمدنی کھانا ........ | ۹۲ |
| ۳۹ | فک رہن کی تاریخ مقرر کرنا اور اس میں توسیع کرنا ........ | ۹۳ |


# کتاب الصید والذبائح

## باب الصید

(شکار کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۰ | بندوق سے کئے ہوئے شکار کا حکم ........ | ۹۵ |
| ۴۱ | مچھلی گڑھے میں ڈالی جائے، تو اس کا مالک کون ہے؟ ........ | ۹۷ |
| ۴۲ | مچھلیوں کے شکار کے لئے تالاب خریدنا ........ | ۹۸ |
| ۴۳ | کانٹے میں مچھلی پکڑنا ........ | ۹۹ |
| ۴۴ | معلَّم کتے کا شکار کھانا ........ | ۱۰۰ |


## باب الذبائح

### الفصل الأول في من يصح ذبحه ومن لايصح

(ذبح کرنے والے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۵ | بے وضو انڈرویئر پہن کر ذبح کرنا ........ | ۱۰۲ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۶ | نشہ باز قصاب کا ذبیحہ ........ | ۱۰۲ |
| ۴۷ | دیوبندیوں کو خارج از اسلام کہنے والے کا ذبیحہ وقربانی ........ | ۱۰۳ |
| ۴۸ | مجہول الاسلام کا ذبیحہ ........ | ۱۰۴ |
| ۴۹ | اہلِ کتاب کا ذبیحہ ........ | ۱۰۵ |
| ۵۰ | اہلِ کتاب کے ذبیحہ کا حکم ........ | ۱۰۵ |
| ۵۱ | ذبیحہ یہود ........ | ۱۱۱ |


## الفصل الثاني في سنن الذبح وادابه ومكروهاته

## (ذبح کی سنتیں، آداب اور مکروہات کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۵۲ | بائیں ہاتھ سے ذبح کرنا ........ | ۱۱۲ |
| ۵۳ | ذبح فوق العقدہ کا حکم ........ | ۱۱۲ |
| ۵۴ | گائے کو ذبح کرنے سے پہلے کھال چیرنا ........ | ۱۱۴ |
| ۵۵ | کیا ذبح کرنے سے جانور کو تکلیف ہوتی ہے؟ ........ | ۱۱۶ |


## الفصل الثالث في مايصح ذبحه ومالايصح

## (ذبح صحیح اور غیر صحیح کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۵۶ | دیوار کے نیچے دب کر مرنے والی بکری کا ذبح کرنا ........ | ۱۱۷ |


## الفصل الرابع في مايصح أكله من اللحوم ومالا يصح

## (حلال اور حرام گوشت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۵۷ | چوری شدہ بھیڑ کو بسم اللہ پڑھ کر ذبح کرنا ........ | ۱۱۸ |
| ۵۸ | بذریعہ انجکشن پیدا ہونے والے جانور کو کھانے کا حکم ........ | ۱۲۰ |
| ۵۹ | امریکن گائے کا حکم ........ | ۱۲۱ |

# کتاب الأضحية

## باب من يجب عليه الأضحية ومن لايجب

(قربانی کے وجوب وعدمِ وجوب کا بیان)

٦٠ قرآن وحدیث سے قربانی کا ثبوت ........ ۱۲۲
٦١ کتنے نوٹ پر قربانی واجب ہے؟ ........ ۱۲٦
٦٢ ملازم کی تنخواہ پر قربانی کا وجوب ........ ۱۲٦
٦٣ قربانی کے جانور کی قیمت زیادہ ہواور مقدار نصاب کم ہو،تو کیا کیا جائے؟ ........ ۱۲۷
٦٤ دوسرے کی طرف سے بلا اجازت قربانی کرنا ........ ۱۳۰
٦٥ کسی کے کہنے سے اپنا جانور اس کی طرف سے مفت قربان کرنا ........ ۱۳۱
٦٦ کیا حرام مال ملک میں ہوتب بھی قربانی واجب ہوگی؟ ........ ۱۳۲

## باب فيما يجوز من الأضحية ومالايجوز

(قربانی کے لئے افضل اور جائز اور ناجائز جانور کا بیان)

٦٧ بکری، ہرن کے جوڑ سے پیدا شدہ بچہ کی قربانی کرنا ........ ۱۳۳
٦٨ دیوانہ جانور کی قربانی ........ ۱۳۴
٦٩ کیا انڈے کی بھی قربانی ہوتی ہے؟ ........ ۱۳۵

## باب مايكون عيبا في الأضحية ومالايكون

(قربانی میں عیب کا بیان)

٧٠ جس بکرے کے دانت گھس گئے ہوں، اس کی قربانی کا حکم ........ ۱۳۷

# باب الشركة في الأضحية

## (قربانی میں شرکت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۷۱ | ایک گائے کی قربانی میں ساتواں حصہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا رکھنا ........ | ۱۳۸ |


# باب في قسمة اللحم ومصرفه وبيعه

## (قربانی کے گوشت کی تقسیم، مصرف اور بیع کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۷۲ | قربانی کا گوشت ہندو کو دینا ........ | ۱۴۰ |


# باب في مصرف جلد الأضحية

## (قربانی کی کھال کے مصرف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۷۳ | چرمِ قربانی کی قیمت کنواں بنوانے میں استعمال کرنا ........ | ۱۴۱ |


# باب المتفرقات


| | | |
|---|---|---|
| ۷۴ | جس چھری سے قربانی کی جائے، کیا اس میں تین سوراخ کا ہونا ضروری ہے؟ ........ | ۱۴۳ |
| ۷۵ | خطرۂ جان کے وقت قربانی نہ کرنا ........ | ۱۴۳ |
| ۷۶ | خنزیر کے بال سے برش بنانے والے کارخانہ میں ملازم کی تنخواہ سے قربانی کا حکم ........ | ۱۴۴ |
| ۷۷ | قربانی کے جانور سے اتاری ہوئی اون کا حکم ........ | ۱۴۵ |


# كتاب العقيقة

## (عقیقہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۷۸ | عقیقہ کا دن ........ | ۱۴۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۹ | شادی میں عقیقہ کرنا ........ | ۱۴۷ |
| ۸۰ | عقیقے میں گائے بھینس کو ذبح کرنا ........ | ۱۴۸ |
| ۸۱ | عقیقہ میں لڑکے کا ایک حصہ رکھنا ........ | ۱۴۹ |
| ۸۲ | کیا ماں باپ عقیقہ کا کھانا کھا سکتے ہیں؟ ........ | ۱۵۰ |
| ۸۳ | ایضاً ........ | ۱۵۱ |

# كتاب الحظر والإباحة

## باب الأكل والشرب

### الفصل الأول في الأكل مع الكفار

### (کفار کے ساتھ کھانا کھانے کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۸۴ | غیر مسلم کے ساتھ کھانا پینا ........ | ۱۵۴ |

### الفصل الثاني في سنن الأكل وآدابه

### (کھانے کی سنتوں اور آداب کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۸۵ | انڈا توڑتے ہوئے کیا پڑھے؟ ........ | ۱۵۶ |
| ۸۶ | کچی پیاز کھانے میں ملا کر کھانا ........ | ۱۵۶ |
| ۸۷ | عقیقہ کا کھانا چماروں کے ہاتھوں سے کھلوانا ........ | ۱۵۷ |
| ۸۸ | کیا وضو کا بچا ہوا پانی کھڑے ہو کر پینا چاہیے ........ | ۱۵۹ |
| ۸۹ | ننگے سر کھانا اور کھانا کھانے کی حالت میں سلام کرنا ........ | ۱۶۰ |
| ۹۰ | بازار جانا اور دکان پر بضرورت بیٹھنا، چلتے پھرتے کھانے کا حکم ........ | ۱۶۲ |

# باب الضيافات والهدايا

## الفصل الأول في ثبوت الدعوة وقبوله

## (دعوت کے ثبوت اور قبول کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۹۱ | دعوت میں کھانا اجازت سے شروع کیا جائے | ۱۶۴ |
| ۹۲ | کام سیکھنے کے لئے دوست احباب کے اصرار پر مٹھائی کھلانا | ۱۶۴ |
| ۹۳ | گانے، باجہ والی تقریب سے کھانا گھر پر منگوا کر کھانا | ۱۶۵ |
| ۹۴ | باجہ والی شادی میں کھانا کھانا | ۱۶۶ |
| ۹۵ | جہاں عزت کا خطرہ ہو وہاں کھانے کے لئے جانا | ۱۶۷ |
| ۹۶ | قرض کی ادائیگی نہ کرنے والے کی دعوت میں شرکت کا حکم | ۱۶۸ |
| ۹۷ | دوسرے کی افطاری قبول کرنے سے پرہیز کرنا | ۱۷۰ |
| ۹۸ | دعوت عامہ میں طعام کی تقسیم وتفریق | ۱۷۱ |
| ۹۹ | سودخور عالم کی دعوت کرے اور یہ کہہ دے کہ ''یہ کھانا حرام کا ہے'' تو کیا حکم ہے؟ | ۱۷۲ |


## الفصل الثاني في الهدايا

## (ہدیہ دینے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰ | طلبہ کا ہدیہ استاد کے لئے | ۱۷۴ |
| ۱۰۱ | حرام کمائی سے دیئے گئے ہدایا وغیرہ کا حکم | ۱۷۴ |


# باب الأشياء المحرمة وغيرها

## الفصل الأول في المسكرات

## (نشہ آور اشیاء کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۲ | فونٹن پین کی روشنائی | ۱۷۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۳ | کوکا کولا اور شراب ملی ہوئی دوا کا حکم | ۱۸۰ |
| ۱۰۴ | پوست کا ڈوڈا پینا | ۱۸۰ |
| ۱۰۵ | کھجور اور تاڑ کا عرق پینے کا حکم | ۱۸۱ |


## الفصل الثاني في الطيب

### (خوشبو کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۶ | سینٹ کا استعمال | ۱۸۲ |


## الفصل الثالث في المأكولات وغيرها

### (کھانے کی اشیاء وغیرہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | کتے کا جھوٹا گھی استعمال کرنا | ۱۸۳ |
| ۱۰۸ | اسکول میں بچوں کے لئے جو دودھ ملتا ہے، اس کا پینا | ۱۸۴ |
| ۱۰۹ | بریڈ روٹی کا استعمال | ۱۸۴ |
| ۱۱۰ | ڈبے کا گوشت | ۱۸۵ |
| ۱۱۱ | ڈبوں میں بند گوشت کا حکم | ۱۸۵ |


# باب الانتفاع بالحيوانات

## الفصل الأول في الطيور

### (پرندوں کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۲ | طوطا حلال ہے؟ | ۱۸۷ |


## الفصل الثاني في المواشي

### (مویشیوں کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳ | خرگوش کی حلت | ۱۸۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۴ | شیر کی زخمی کی ہوئی بکری کوذبح کر کے کھانا | ۱۸۸ |
| ۱۱۵ | امریکن گائے کا استعمال | ۱۸۹ |
| ۱۱۶ | ہرن کو بکری کے ساتھ جوڑنا | ۱۹۰ |

## الفصل الثالث في الحيوانات المحرمة وأجزائها

(حرام جانوروں اوران کے اجزاء کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷ | خنزیر کا گوشت کھانے والے کا حکم | ۱۹۱ |
| ۱۱۸ | صابن میں مردار جانور کی چربی | ۱۹۴ |
| ۱۱۹ | خنزیر کی چربی صابن میں ملانا | ۱۹۵ |

# باب التداوي والمعالجة

## الفصل الأول في مايتعلق بحمل المرأة وموانعه

(حمل، اسقاطِ حمل اور موانع حمل کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۰ | نسبندی کا آپریشن | ۱۹۷ |
| ۱۲۱ | فیملی پلاننگ یا نسل کشی | ۱۹۸ |
| ۱۲۲ | خاندانی منصوبہ بندی | ۲۰۳ |
| ۱۲۳ | محکمۂ نسبندی میں ملازمت | ۲۰۴ |
| ۱۲۴ | آپریشن سے جنس تبدیل کرنے کا حکم | ۲۰۶ |
| ۱۲۵ | حاملہ کا پیٹ چاک کر کے بچہ نکالنا | ۲۰۸ |

## الفصل الثاني في التداوي بالمحرم وغيره

(حرام وحلال سے دوا کرنے کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۶ | ’’بولِ فیل‘‘ برائے علاج | ۲۰۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۷ | خراطین وخاکستہ دوائی کا استعمال ........ | ۲۱۰ |
| ۱۲۸ | ڈاکٹری دوائی میں شراب کی آمیزش ........ | ۲۱۱ |
| ۱۲۹ | خنزیر کی چربی والا تیل دوا کے طور پر استعمال کرنا ........ | ۲۱۱ |

# باب المال الحرام ومصرفه

## (مالِ حرام اور اس کے مصرف کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳۰ | مشتبہ مال سے بچنا ........ | ۲۱۳ |
| ۱۳۱ | مشتبہ مال سے بنے مکان میں رہائش ........ | ۲۱۴ |
| ۱۳۲ | چوری کا مال خریدنا ........ | ۲۱۴ |
| ۱۳۳ | جو کپڑا درزی بچالے اس کا حکم ........ | ۲۱۵ |
| ۱۳۴ | شراب کی کمائی کا مصرف ........ | ۲۱۶ |
| ۱۳۵ | آتش بازی کا سامان رکھنے والے کے لئے بکس بنانے کی کمائی کا حکم ........ | ۲۱۸ |

# باب الرشوة

## (رشوت کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳۶ | رشوت اور شراب کی رقم کا حکم ........ | ۲۲۰ |
| ۱۳۷ | سیمنٹ کی تجارت اور پرمٹ حاصل کرنے کے لئے رشوت دینا ........ | ۲۲۱ |
| ۱۳۸ | سرکاری ہسپتال سے رشوت دے کر دوائیاں لینا ........ | ۲۲۳ |
| ۱۳۹ | محصول کم کرنے کے لئے رشوت کا مشورہ دینا ........ | ۲۲۴ |
| ۱۴۰ | کیا داخلہ فیس رشوت میں داخل ہے؟ ........ | ۲۲۵ |
| ۱۴۱ | رشوت دے کر حاصل کی گئی ملازمت کا حکم ........ | ۲۲۶ |

# باب المعاشرة والأخلاق

## الفصل الأول في الكذب والنميمة والبهتان

## (جھوٹ، چغلی اور بہتان کا بیان)


۱۴۲ کسی پر جھوٹا الزام لگانا ............ ۲۲۷
۱۴۳ مسجد میں فاسق کی تعریف کرنا ............ ۲۲۸
۱۴۴ بیع میں دھوکہ دینا ............ ۲۲۹
۱۴۵ بڑے گوشت کو بکرے کا گوشت بتا کر فروخت کرنا ............ ۲۳۰
۱۴۶ چنگی کو بچالینا ............ ۲۳۱
۱۴۷ اچھے علاج کے حصول کے لئے حیلہ کرنا ............ ۲۳۲
۱۴۸ ٹیکس سے بچنے کے لئے دو حساب رکھنا ............ ۲۳۳


## الفصل الثاني في الغيبة والحسد

## (غیبت اور حسد کا بیان)


۱۴۹ غیبت کی چند صورتوں کا حکم ............ ۲۳۵
۱۵۰ جب کوئی عالم خلاف سنت میں مبتلا ہو، تو کیا کیا جائے؟ ............ ۲۳۷
۱۵۱ کسی کو ضرر سے بچانے کے لئے دوسرے کے عیب کو ظاہر کرنا ............ ۲۳۸


## الفصل الثالث في نقض الوعد

## (وعدہ خلافی کا بیان)


۱۵۲ زمین دوسرے کو دینے کا وعدہ کر کے انکار کرنا ............ ۲۳۹


## الفصل الرابع في ترك الموالات

## (قطعِ تعلق کا بیان)


۱۵۳ جو شخص غلط فتویٰ دے اس سے تعلق رکھنا ............ ۲۴۱

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۴ | غیر حاضری کی بناء پر برادری سے خارج کرنا | ۲۴۲ |
| ۱۵۵ | چھوٹی بڑی باتوں کی وجہ سے قطع تعلق کرنا | ۲۴۳ |
| ۱۵۶ | مسلمان کا بائیکاٹ کرنا | ۲۴۴ |
| ۱۵۷ | کبائر میں مبتلا رشتہ داروں کے ساتھ تعلق | ۲۴۴ |
| ۱۵۸ | اہلِ محلہ کا کسی مسلمان کی تجہیز وتکفین سے بائیکاٹ کرنا | ۲۴۵ |


## الفصل الخامس في إيذاء المسلم

## (مسلمان کو اذیت پہنچانے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۹ | اپنے کو بڑا سمجھنا اور دوسرے کو ذلیل سمجھنا | ۲۴۷ |
| ۱۶۰ | کسی مستند عالم کو برا کہنا | ۲۴۸ |
| ۱۶۱ | مسلمان یتیموں کو پریشان کرنا | ۲۴۸ |
| ۱۶۲ | اپنی نالی سے دوسرے کو اذیت دینا | ۲۴۹ |
| | مدرسہ کے مدرس کو نوکر کہنا | ۲۵۰ |


# باب المعاصي والتوبة

## (گناہ اور توبہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۳ | کسی کا راستہ اور پانی بند کرنا | ۲۵۱ |
| ۱۶۴ | گالی کے بدلے گالی | ۲۵۱ |
| ۱۶۵ | نکاح کی عملی صورت سمجھانے پر ایک استاذ کا دوسرے کو گالی دینا | ۲۵۲ |
| ۱۶۶ | فتنہ وفساد پیدا کرنے والے کا حکم | ۲۵۳ |
| ۱۶۷ | زنا حق العبد ہے یا حق اللہ؟ | ۲۵۳ |
| ۱۶۸ | گالی دینے والے کی نماز روزہ کا حکم | ۲۵۴ |
| ۱۶۹ | شراب وجوا | ۲۵۵ |
| ۱۷۰ | خدا اور رسول کے حکم کے خلاف کرنے والے کا حکم | ۲۵۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۱ | خدااوررسول کے حکم کے خلاف حکم کرنے کا کسی کوحق نہیں ........ | ۲۵۷ |
| ۱۷۲ | خدااوررسول کے خلاف کہنے کا کسی کوحق نہیں ........ | ۲۵۷ |
| ۱۷۳ | زبردستی زنا ........ | ۲۵۸ |
| ۱۷۴ | قوم میں تفرقہ ڈلوانا ........ | ۲۵۹ |
| ۱۷۵ | ایک امیر کے حالات ........ | ۲۶۰ |
| ۱۷۶ | زنا بالجبر کومنع نہ کرنے کی صورت میں کون لوگ گنہ گار ہیں؟ ........ | ۲۶۲ |
| ۱۷۷ | ظالم سے انتقام ........ | ۲۶۳ |
| ۱۷۸ | گالی کی معافی اوراز خود قوم کا سردار بننا ........ | ۲۶۴ |
| ۱۷۹ | سخت گناہوں کی وجہ سے کافر کہنا ........ | ۲۶۵ |
| ۱۸۰ | کسی بزرگ سے سوءِظن ........ | ۲۶۶ |
| ۱۸۱ | خنزیرکھالیاتوکیاحکم ہے؟ ........ | ۲۶۷ |
| ۱۸۲ | یتیموں کے مال میں بے جاتصرف کرنے والے کی سزا ........ | ۲۶۸ |
| ۱۸۳ | یتیموں کا مال غصب کرنے والے کا حکم ........ | ۲۶۸ |
| ۱۸۴ | یتیموں کا مال مسجد اور مدرسہ میں دینا ........ | ۲۶۹ |
| ۱۸۵ | یتیموں کا مال ناحق کھانا ........ | ۲۷۰ |
| ۱۸۶ | زنا کے معاف کرانے کا طریقہ ........ | ۲۷۰ |
| ۱۸۷ | توبہ کی تعریف ........ | ۲۷۱ |
| ۱۸۸ | حرمت کے حکم سے پہلے صحابہ مکلف نہیں تھے ........ | ۲۷۲ |
| ۱۸۹ | اپنے فعل کی تہمت خداپرلگانا ........ | ۲۷۳ |
| ۱۹۰ | مسلمانوں کوسورکاگوشت دھوکہ سے بیچنا ........ | ۲۷۳ |


# باب أحكام الزوجين

## (میاں بیوی کے حقوق کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۱ | شوہر کی اجازت کے بغیر ماں کے گھر جانا ........ | ۲۷۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۲ | شوہر کو بھیا کہنا | ۲۷٦ |
| ۱۹۳ | خواب کی وجہ سے میاں بیوی کا ایک دوسرے سے بدظن ہونا | ۲۷۷ |
| ۱۹۴ | بیوی کا شوہر کے کاروبار میں ہاتھ بٹانے کی اجرت کا مطالبہ کرنا | ۲۷۸ |
| ۱۹۵ | گناہ کے کام میں شوہر کی اطاعت کرنا | ۲۷۹ |
| ۱۹٦ | عورت کی بدتمیزی وبدکلامی پر شوہر کے مارنے کا حکم | ۲۸۱ |
| ۱۹۷ | بیوی کے زیور کی زکوۃ کس کے ذمہ ہے؟ | ۲۸۳ |
| ۱۹۸ | بیوی کا علیحدہ مکان کے لئے مطالبہ کرنا | ۲۸۴ |
| ۱۹۹ | بیوی کے لئے الگ مکان | ۲۸۵ |
| ۲۰۰ | بیوی کے ساتھ زیادتی کی مکافات | ۲۸٦ |
| ۲۰۱ | عورت کا شوہر کے مال میں بلا اجازت تصرف کرنا | ۲۸۷ |


## فصل في الجماع ومتعلقاته

### (ہمبستری وغیرہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۲ | وطی میں بیوی کا حق شوہر پر | ۲۸۹ |
| ۲۰۳ | ہمبستری کے وقت کی دعا | ۲۹۰ |
| ۲۰۴ | یہ دعا کرنا کہ "یا اللہ! صالح اولاد دے یا اس سے محروم رکھ" | ۲۹۱ |
| ۲۰۵ | بیوی سے ہمبستری کا طریقہ | ۲۹۱ |
| ۲۰٦ | بیوی کو برہنہ کر کے اس کا پستان منہ میں لے کر سونا | ۲۹۲ |
| ۲۰۷ | حیض ونفاس کی حالت میں عورت کے کس حصہ کو دیکھنا درست ہے؟ | ۲۹۲ |
| ۲۰۸ | حالتِ حیض میں بیوی کے عضو مخصوص کو دیکھنا اور چھونا | ۲۹۴ |
| ۲۰۹ | کیا لونڈیوں کے ساتھ صحبت بلا نکاح درست ہے؟ | ۲۹۵ |


# باب حقوق الوالدين وغيرها

### (والدین کے حقوق کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۰ | والدین کے حقوق | ۲۹۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۱ | کیا والدین کا درجہ استاذ اور پیر سے زیادہ ہے؟ ........................ | ۳۰۰ |
| ۲۱۲ | والد کی نافرمانی ........................ | ۳۰۱ |
| ۲۱۳ | صاحبِ حق کی طرف حق پہنچانے کی صورت نہ ہو، تو کیا کیا جائے؟ ........................ | ۳۰۱ |
| ۲۱۴ | والد کی غلط رائے قابلِ عمل نہیں ........................ | ۳۰۲ |
| ۲۱۵ | باپ کو دھکا اور گالیاں دینا ........................ | ۳۰۴ |
| ۲۱۶ | بیٹے کو بیٹا نہ ماننے والے باپ کے ساتھ کیا سلوک کرے؟ ........................ | ۳۰۶ |
| ۲۱۷ | والد کے گناہ پر ان کی اصلاح کا طریقہ ........................ | ۳۰۷ |
| ۲۱۸ | والد پر خرچ کی ہوئی رقم کو ترکہ میں محسوب کرنا ........................ | ۳۰۸ |
| ۲۱۹ | جیسا خود کھائے ویسا باپ کو کھلائے ........................ | ۳۰۹ |
| ۲۲۰ | بچپن کی چوری کا گناہ کس پر ہے؟ ........................ | ۳۱۰ |
| ۲۲۱ | بچپن کے بد نیک کام کا عذاب وثواب ........................ | ۳۱۰ |
| ۲۲۲ | بچہ کوئی چیز بازار سے خرید لایا اس میں سے ماں باپ وغیرہ کو کھانا ........................ | ۳۱۱ |
| ۲۲۳ | نابالغ بچوں سے تربیت کے لئے خدمت لینا ........................ | ۳۱۲ |
| ۲۲۴ | چوری حق اللہ ہے یا حق العبد؟ ........................ | ۳۱۳ |
| ۲۲۵ | استاذ کا شاگرد کو معاف نہ کرنا ........................ | ۳۱۳ |
| ۲۲۶ | اپنے افلاس کی وجہ سے زمین ایک بیٹے کے نام کرنا ........................ | ۳۱۴ |
| ۲۲۷ | حقوق العباد میں ہونے والی کوتاہی ........................ | ۳۱۶ |
| ۲۲۸ | حقوق العباد کو اللہ تعالیٰ معاف نہیں کرے گا ........................ | ۳۱۷ |
| ۲۲۹ | حقہ پینا اور قرض لے کر دوسروں کی خدمت کرنا ........................ | ۳۱۸ |
| ۲۳۰ | یتیموں کی مدد کرنا ........................ | ۳۱۹ |
| ۲۳۱ | کیا یتیم کو اپنا حق وصول کرنے کا حق ہے؟ ........................ | ۳۲۰ |
| ۲۳۲ | ایک لڑکی کو دینا دوسری کو نہ دینا ........................ | ۳۲۰ |
| ۲۳۳ | چور ڈاکو پڑوسی پر احسان کرنا ........................ | ۳۲۲ |

# باب السلام والقيام والمصافحة

## الفصل الأول في السلام وإجابته

(سلام اوراس کے جواب کا بیان)


۲۳۴ مسجد میں داخل ہوتے وقت اور مسجد سے خارج ہوتے وقت سلام ............ ۳۲۳

۲۳۵ استنجا خشک کرتے ہوئے سلام وکلام ............ ۳۲۴

۲۳۶ نامحرم کوسلام کرنا ............ ۳۲۶

۲۳۷ چھینک پر الحمدللہ رب العالمین کہنا ............ ۳۲۶


## الفصل الثاني في المصافحة والمعانقة

(مصافحہ اور معانقہ کا بیان)


۲۳۸ ایک ہاتھ سے مصافحہ کرنا ............ ۳۲۸


## الفصل الثالث في القيام والتقبيل

(قیام اور تقبیل کا بیان)


۲۳۹ پیر کی قدم بوسی کرنا ............ ۳۳۰

۲۴۰ جھک کر سلام کرنا اور پیروں پر سر رکھنا ............ ۳۳۱


# باب الترضي والترحم

(رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور علیہ السلام کہنے کا بیان)


۲۴۱ حضرت حسن وحسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ علیہما الصلوۃ والسلام کہنا ............ ۳۳۲

۲۴۲ غیر مسلم کا درود شریف پڑھنا ............ ۳۳۳

# باب الحجاب

## الفصل الأول في ثبوت الستر ووجوبه

## (پردہ کے ثبوت اور وجوب کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۳ | نامحرم عورتوں کی جگہ پر جانا | ۳۳۴ |
| ۲۴۴ | پرانی وضع کا برقعہ | ۳۳۵ |
| ۲۴۵ | فیشنی مروجہ برقعہ | ۳۳۵ |
| ۲۴۶ | دو بھائیوں کا ایک مکان میں رہنا | ۳۳۶ |


## فصل في مايتعلق بصوت المرأة

## (عورت کی آواز کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۷ | مردوں کا ٹیپ عورتوں کے لئے عورتوں کا مردوں کے لئے | ۳۳۸ |
| ۲۴۸ | ریڈیو پر عورت کی اناؤنسری | ۳۳۹ |


## الفصل الثاني فيمن يجب عنه الستر

## (جن سے پردہ ضروری ہے، ان کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۹ | دیور سے پردہ | ۳۴۱ |
| ۲۵۰ | پھوپھی زاد خالہ زاد وغیرہ سے پردہ | ۳۴۳ |
| ۲۵۱ | خالہ زاد ماموں زاد بھائی وغیرہ سے پردہ | ۳۴۴ |
| ۲۵۲ | سوتیلی والدہ کے ساتھ سفر کرنا | ۳۴۵ |


## الفصل الثالث في الخلوة والاختلاط بالأجنبية ومسها

## (اجنبی عورتوں سے تنہائی، میل جول اور مس کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۳ | چوڑیاں پہنانے کا پیشہ | ۳۴۷ |

## الفصل الرابع في النظر إلى العورة وإفشائها
## (اعضائے مستورہ کو دیکھنے اور کھولنے کا بیان)


۲۵۴ برہنہ ورزش کرنا ........ ۳۴۹
۲۵۵ دورانِ کاشت یا مچھلی کا شکار کرتے وقت اگر ستر کھل جائے، تو کیا کرے؟ ........ ۳۵۰


# باب اللباس

## الفصل الأول في القميص والسروال والإزار
## (قمیص اور شلوار کا بیان)


۲۵۶ لباس کے بارے میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا طرزِ عمل ........ ۳۵۱
۲۵۷ کیا نصف ساق تک کرتا پہننا ثابت ہے؟ ........ ۳۵۳


## الفصل الثاني في لبس البنطلون والصُدرة وغيرهما
## (پینٹ، کوٹ وغیرہ کے استعمال کا بیان)


۲۵۸ پرانے غیر ملکی کپڑوں کے استعمال کا حکم ........ ۳۵۵
۲۵۹ کیا ٹائی عیسائیوں کا شعار ہے؟ ........ ۳۵۶


## الفصل الثالث في العمامة والقلنسوة
## (پگڑی اور ٹوپی کا بیان)


۲۶۰ ٹوپی کس طرح ہو؟ ........ ۳۵۸
۲۶۱ رام پوری کیپ کا استعمال ........ ۳۵۹
۲۶۲ لمبی ٹوپی کا ثبوت ........ ۳۵۹


## الفصل الرابع في لباس النساء
## (عورتوں کے لباس کا بیان)


۲۶۳ جارجٹ کا استعمال ........ ۳۶۲

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۴ | عورت کا جالی دار دوپٹہ استعمال کرنا | ۳۶۲ |
| ۲۶۵ | ساڑھی کا استعمال | ۳۶۳ |
| ۲۶۶ | ساڑھی پہن کر نماز پڑھنا | ۳۶۴ |
| ۲۶۷ | عورت مرد کے لئے چھینٹ کا کپڑا استعمال کرنا | ۳۶۵ |
| ۲۶۸ | عورت کے لئے سیاہ لباس | ۳۶۶ |
| | **الفصل الخامس في الثياب المحرمة وغيرها** | |
| | **(ناجائز لباس کا بیان)** | |
| ۲۶۹ | ریشم ملی ہوئی ٹرالین کا استعمال کرنا | ۳۶۷ |
| ۲۷۰ | مرد کے لئے کس رنگ کا کپڑا منع ہے؟ | ۳۶۷ |
| | **الفصل السادس في أشياء الزينة** | |
| | **(زیب وزینت کی اشیاء کا بیان)** | |
| ۲۷۱ | پھولوں کے ہار اور گجرے کا استعمال | ۳۶۹ |
| | **باب استعمال الذهب والفضة** | |
| | **الفصل الأول في الخاتم** | |
| | **(انگوٹھی کا بیان)** | |
| ۲۷۲ | انگوٹھی یا گھڑی کس ہاتھ میں پہنے | ۳۷۱ |
| | **الفصل الثاني فيما يتعلق بساعة الوقت** | |
| | **(گھڑی کے استعمال کا بیان)** | |
| ۲۷۳ | گھڑی کی چین | ۳۷۲ |
| ۲۷۴ | سونے کا پانی چڑھائی ہوئی گھڑی یا چین کا استعمال کرنا | ۳۷۳ |

## الفصل الثالث في الحلية للنساء

### (عورتوں کا زیورات کے استعمال کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۵ | شادی کے موقعہ پر مخصوص ہار پہننا | ۳۷۵ |
| ۲۷۶ | شادی میں دولہن کو پوت کا ہار پہنانا | ۳۷۷ |
| ۲۷۷ | عورتوں کا بالوں میں کلپ لگانا | ۳۷۷ |
| ۲۷۸ | لڑکیوں کے ناک کان چھیدنا | ۳۷۸ |


# باب الأسماء

### (نام رکھنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۹ | محمد ہرمز نام رکھنا | ۳۷۹ |
| ۲۸۰ | غلامِ اولیاء نام رکھنا | ۳۸۰ |
| ۲۸۱ | تارہ نام تبدیل کرنا | ۳۸۰ |
| ۲۸۲ | قصابوں کا اپنے آپ کو قریش کہنا | ۳۸۱ |
| ۲۸۳ | اپنے سے زیادہ عمر والے کو چچا ماموں وغیرہ کہنا | ۳۸۲ |


# باب خصال الفطرة

## الفصل الأول في اللحية والشوارب

### (داڑھی اور مونچھ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۴ | داڑھی کٹانے اور منڈانے میں فرق | ۳۸۳ |
| ۲۸۵ | حلقوم کے بالوں کا حکم | ۳۸۴ |
| ۲۸۶ | مونچھیں مونڈنا | ۳۸۵ |
| ۲۸۷ | حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت دحیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی داڑھی کیا ناف تک تھی؟ | ۳۸۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۸ | موئے زیر ناف بالوں کو صاف کرنا اور ڈاڑھی کے بالوں کو بڑھانا، اس میں کیا حکم ہے؟ | ۳۸۷ |
| ۲۸۹ | ذبیحہ حلال، جھٹکا حرام کیوں ہے؟ | ۳۸۷ |
| ۲۹۰ | حقیقی بہن اور خالہ زاد پھوپھی زاد بہن میں کیا فرق ہے؟ | ۳۸۸ |


## الفصل الثاني في الشعر

### (بالوں کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۱ | صرف آگے کے بال کٹانا | ۳۹۱ |
| ۲۹۲ | مانگ کہاں نکالے | ۳۹۱ |
| ۲۹۳ | ختنہ کے لئے ڈاکٹر کا مسلم ہونا شرط نہیں | ۳۹۲ |
| ۲۹۴ | منگل اور ہفتہ کے دن اصلاح بنوانا | ۳۹۲ |
| ۲۹۵ | بال صفا صابن کا استعمال | ۳۹۳ |


## الفصل الثالث في تقليم الأظفار

### (ناخن کاٹنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۶ | مغرب کے بعد ناخن کاٹنے کا حکم | ۳۹۵ |


## الفصل الرابع في الختان

### (ختنہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۷ | عورتوں کا ختنہ | ۳۹۶ |
| ۲۹۸ | لڑکی کا ختنہ | ۳۹۶ |
| ۲۹۹ | نومسلم کا ختنہ | ۳۹۷ |


# باب الصورة والملاهي

## الفصل الأول في الصورة

### (تصویر کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۰ | دینی کلینڈر میں آیات لکھنا اور فوٹو لگانا | ۳۹۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۱ | چہرہ کی تصویر کا حکم | ۴۰۰ |
| ۳۰۲ | یادگار کے لئے کسی کا فوٹو مکان میں لگانا | ۴۰۲ |
| ۳۰۳ | مکان میں خانہ کعبہ کی تصویر لگانا | ۴۰۲ |
| ۳۰۴ | مدینہ کا فوٹو اور اس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنا | ۴۰۳ |
| ۳۰۵ | غیر مسلم کی دکان ظاہر کرنے کے لئے تصویر لگانا | ۴۰۴ |
| ۳۰۶ | تجارت کے لئے کپڑے پر فوٹو بنانا | ۴۰۵ |
| ۳۰۷ | پلاسٹک کی گڑیاں اور تصویریں بیچنا | ۴۰۶ |
| ۳۰۸ | قانونی مجبوری کی بناء پر تصویر کھنچوانا | ۴۰۸ |
| ۳۰۹ | تصاویر کا فروخت کرنا | ۴۰۹ |
| ۳۱۰ | تصاویر کی تجارت کرنا | ۴۱۰ |
| ۳۱۱ | تصویر پر پھول چڑھانا | ۴۱۱ |
| ۳۱۲ | برتنوں پر جاندار کی تصویر بنانے کی اجرت | ۴۱۱ |
| ۳۱۳ | تجارتی کتابوں پر فوٹو کا حکم | ۴۱۲ |
| ۳۱۴ | تصویر والے اخبارات ورسائل کا بیچنا | ۴۱۳ |

## الفصل الثاني في الملهي والتلفزيون

(سینما اور ٹی وی کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۵ | کیا اخلاقی فلمیں اچھا شہری بناتی ہیں؟ | ۴۱۵ |
| ۳۱۶ | نعت کو ساز پر سننا | ۴۱۶ |

# باب الألعاب

(کھیلوں کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۷ | تاش کا حکم | ۴۱۷ |
| ۳۱۸ | شطرنج کی ممانعت پر دلیل | ۴۱۸ |

# باب الموالات مع الکفار والفسقة

(کفار اور فاسقوں کے ساتھ دوستی کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۹ | غیر مسلم بیمار کی خدمت اور اس کے لئے دعائے صحت | ۴۲۰ |
| ۳۲۰ | مشرک کے لئے دعائے مغفرت کرنے کا حکم | ۴۲۰ |
| ۳۲۱ | غیر مسلم کے مکان پر قیام اور اپنی حاملہ بیوی سے ہمبستری کرنا | ۴۲۱ |
| ۳۲۲ | بھنگی کو کپڑا دینا | ۴۲۳ |


## الفصل الأول في الشركة في أعياد الكفار

(کفار کے مذہبی تہواروں میں شرکت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۳ | کفار کے جنازہ و مذہبی جلوس میں شرکت کرنا | ۴۲۴ |
| ۳۲۴ | وندے ماترم اور ترانہ | ۴۲۵ |
| ۳۲۵ | وندے ماترم | ۴۲۷ |
| ۳۲۶ | چمار چودس میں سامان خریدنے جانا | ۴۲۷ |


## الفصل الثالث في إعانة الكفار بالمال

(مال سے کفار کی اعانت کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۷ | رام لیلا میں شرکت اور چندہ | ۴۲۹ |
| ۳۲۸ | مندر کے لئے چندہ دینا | ۴۳۰ |


# باب مایتعلق بالجنّات

(جنّات کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۹ | مؤکل اور جن کو تابع کرنا | ۴۳۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۰ | کسی پر آئے ہوئے جن اور پری کے ذریعہ علاج کرانا ............ | ۴۳۲ |
| ۳۳۱ | کیا جنات کو سردی کا عذاب ہوگا؟ ............ | ۴۳۴ |


# باب مایتعلق بالسحر والعوذة

## الفصل الأول في السحر

## (سحر کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۲ | سحر کا حکم ............ | ۴۳۵ |
| ۳۳۳ | کیا سحر ابھی باقی ہے؟ ............ | ۴۳۵ |


## الفصل الثاني في العوذة

## (تعویذ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۴ | تعویذ دے کر یا پانی دم کر کے اجرت لینا ............ | ۴۳۸ |
| ۳۳۵ | اسمائے کفار سے تعویذات میں مدد لینا ............ | ۴۳۹ |


## الفصل الثالث في العمليات والوظائف والأوراد

## (عملیات اور وظائف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۶ | عامل بننے کا طریقہ ............ | ۴۴۱ |
| ۳۳۷ | نقوش میں یا جرئیل لکھنا ............ | ۴۴۳ |
| ۳۳۸ | شئ مسروق کے لئے عمل کرنا ............ | ۴۴۴ |
| ۳۳۹ | ستاروں کی چال برائے علاج ............ | ۴۴۵ |
| ۳۴۰ | سانپ وغیرہ کے کاٹنے پر زہر کا اثر اتارنے کا عمل ............ | ۴۴۵ |
| ۳۴۱ | سانپ کے کاٹے کا منتر ............ | ۴۴۶ |
| ۳۴۲ | نیم کے گرد چکر لگا کر سانپ کے کاٹے کا علاج ............ | ۴۴۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ٣٤٣ | عمل حاضرات اور اس سے علاج کا حکم | ٤٤٧ |
| ٣٤٤ | ہمزاد تابع کرنا دستِ غیب اور کیمیا وغیرہ | ٤٥٠ |
| ٣٤٥ | پنڈت سے چور کا پتہ معلوم کرنا | ٤٥٢ |
| ٣٤٦ | دستِ غیب | ٤٥٣ |
| ٣٤٧ | ہمزاد تابع کرنا، دست غیب اور کیمیا | ٤٥٣ |


# باب الأشتات


| | | |
|---|---|---|
| ٣٤٨ | قومیت کی وجہ سے افضل وغیر افضل ہونا | ٤٥٥ |
| ٣٤٩ | ایک نیکی کا ثواب کتنا ہے؟ | ٤٥٧ |
| ٣٥٠ | کیا چودھویں صدی پر دنیا ختم ہو جائے گی؟ | ٤٥٧ |
| ٣٥١ | کسی عضو کے چوتھائی کا حکم | ٤٥٩ |
| ٣٥٢ | اس امت میں مسخ کیوں نہیں؟ | ٤٥٩ |
| ٣٥٣ | کچھ دھوپ، کچھ سایہ میں بیٹھنا | ٤٦٠ |
| ٣٥٤ | درخت کے ملے جلے سایہ میں بیٹھنا | ٤٦٠ |
| ٣٥٥ | کیا جس دن عید ہو، اس دن محرم ہے؟ | ٤٦١ |
| ٣٥٦ | ایک گھنٹہ کا انصاف کتنی سال کی عبادت سے بہتر ہے؟ | ٤٦٢ |
| ٣٥٧ | دانۂ گندم کی تشبیہ | ٤٦٣ |
| ٣٥٨ | دانت والے بچہ کی پیدائش | ٤٦٣ |
| ٣٥٩ | جنون کی قسمیں اور اس کے تصرفات | ٤٦٤ |
| ٣٦٠ | نجد | ٤٦٦ |
| ٣٦١ | بادل اور رعد کس کا نام ہے؟ | ٤٦٦ |
| ٣٦٢ | مجنوں کس قبیلہ سے تھا، کیا لیلیٰ مجنوں کی شادی ہوگی؟ | ٤٦٧ |
| ٣٦٣ | ایک رفاہی سوسائٹی کی شرائط | ٤٦٨ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۴ | رات میں جھاڑو دینا، منہ سے چراغ گل کرنا، دوسرے کا کنگھا استعمال کرنا........................ | ۴۷۱ |
| ۳۶۵ | آبِ زمزم گرم کرکے پینا........................ | ۴۷۲ |
| ۳۶۶ | کیا احکامِ شرع میں امیر وغریب کا فرق ہے؟........................ | ۴۷۳ |
| ۳۶۷ | مغرب کی اذان کے وقت پانی پینا........................ | ۴۷۴ |
| ۳۶۸ | حرام روزی یا حرام لقمہ کھانے سے عبادت قبول نہیں ہوتی........................ | ۴۷۴ |
| ۳۶۹ | چیتل کی کھال کا مصلیٰ........................ | ۴۷۶ |


# کتاب الفرائض

## الفصل الأول في التركة وتصرف الميت فيها

## (ترکہ اور میت کے تصرف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۰ | زندگی میں میراث تقسیم کرنا........................ | ۴۷۷ |
| ۳۷۱ | زندگی میں اپنی جائیداد تقسیم کرنے کا حکم........................ | ۴۷۸ |
| ۳۷۲ | زندگی میں جائیداد تقسیم کرتے وقت بیٹی کو محروم کرنا........................ | ۴۷۸ |
| ۳۷۳ | بعض اولاد کو کم اور بعض اولاد کو زیادہ دینے کا حکم........................ | ۴۷۹ |
| ۳۷۴ | ماں کا مرض وفات میں بیٹی کو چوڑیاں دینا........................ | ۴۸۴ |
| ۳۷۵ | مالِ یتیم میں تجارت کرنا........................ | ۴۸۶ |
| ۳۷۶ | یتیم بچوں کی رقم محفوظ رہے یا ان پر خرچ ہو؟........................ | ۴۸۷ |
| ۳۷۷ | بیوہ کا تمام ترکۂ زوج پر قبضہ کرنے کا حکم........................ | ۴۸۸ |
| ۳۷۸ | خدمت گار لڑکی کو اپنی پوری جائیداد دے کر دوسروں کو محروم کرنا........................ | ۴۹۱ |


## الفصل الثاني في مايتعلق بدين الميت وأمانته

## (میت کے قرض اور امانت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۹ | قرض کی ادائیگی اور تقسیمِ میراث کی ایک صورت کا حکم........................ | ۴۹۳ |

۳۸۰ امین کی وفات کے بعد اس کے ورثہ سے امانت کا مطالبہ کرنا ۴۹۵

## الفصل الثالث في وصية الميت وإقراره

## (میت کی وصیت اور اقرار کا بیان)

۳۸۱ وصیت کی اقسام ۴۹۷
۳۸۲ وارث کے حق میں وصیت کا حکم ۴۹۸
۳۸۳ تحریراً کسی کو وصی بنانے کا حکم ۴۹۸
۳۸۴ وصیت کے بعد رجوع کرنا ۵۰۰
۳۸۵ وصی کا ضرورت سے زائد خرچ کرنا ۵۰۰
۳۸۶ کیا وصی، نابالغ وارث کو مدرسہ میں داخل کردے یا اس کے مال سے کفالت کرے؟ ۵۰۱
۳۸۷ داماد کا وصی بننے سے انکار کرنا ۵۰۲
۳۸۸ وصیت کی ایک صورت کا حکم ۵۰۴
۳۸۹ غیر کے مال میں وصیت کا حکم ۵۰۸
۳۹۰ بینک میں جمع شدہ روپیہ کا بیوی کے نام وصیت کرنا ۵۱۱
۳۹۱ کیا وصی مالِ یتیم کو استعمال کرسکتا ہے؟ ۵۱۳
۳۹۲ کیا مورث کے وعدہ کی تکمیل ورثہ کے ذمہ ضروری ہے؟ ۵۱۴

## الفصل الرابع في ذوي الفروض

## (ذوی الفروض کا بیان)

۳۹۳ تقسیم جائیداد و ترکہ کی ایک صورت کا حکم ۵۱۵
۳۹۴ ماں اور بیوی میں تقسیم میراث ۵۱۹
۳۹۵ تین بہنوں اور ایک بیوی میں تقسیمِ میراث ۵۲۰
۳۹۶ تین بیٹوں اور دو بیٹیوں میں تقسیمِ میراث ۵۲۲
۳۹۷ اولاد نہ ہونے کی صورت میں شوہر کا حصہ ۵۲۳

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۸ | بیوی کا حصہ | ۵۲۳ |
| ۳۹۹ | تین بھائیوں، ایک بہن اور بیوی کے درمیان تقسیم میراث | ۵۲۶ |
| ۴۰۰ | مناسخہ کی ایک صورت کا حکم | ۵۲۹ |
| ۴۰۱ | میراث میں لڑکیوں کا حصہ | ۵۳۲ |
| ۴۰۲ | تقسیم ترکہ و قرض کی ایک صورت کا حکم | ۵۳۳ |
| ۴۰۳ | تقسیم ترکہ کی ایک صورت کا حکم | ۵۳۶ |
| ۴۰۴ | دو بیویوں کی اولاد کے درمیان تقسیم میراث | ۵۳۸ |
| ۴۰۵ | بیوی کے بیٹے کو مالک بنانے کا وعدہ کیا پھر اس کی اپنی اولاد ہوگئی تو کیا حکم ہے؟ | ۵۳۹ |


## الفصل الخامس في استحقاق الإرث وعدمه

## (استحقاق اور عدم استحقاق وراثت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۰۶ | مکان مشترک اور سب مستحق ہونے کی صورت میں تقسیم میراث کا حکم | ۵۴۲ |
| ۴۰۷ | والد کے انتقال کے بعد مکان والدہ کے نام ہونے کی صورت میں تقسیم میراث کا حکم | ۵۴۵ |
| ۴۰۸ | فساد میں مرنے والے کے خون کا ملنے والا معاوضہ کس کا حق ہے؟ | ۵۴۷ |
| ۴۰۹ | ماں کے ساتھ رخصتی کی صورت میں بیٹے کا مستحق میراث ہونا | ۵۴۸ |
| ۴۱۰ | وارث کا پتہ معلوم نہ ہو تو اس کے حصہ کا کیا کیا جائے؟ | ۵۴۹ |
| ۴۱۱ | مشترک زمین میں تقسیم کے بعد امرود کے درخت کا مالک کون ہے؟ | ۵۵۰ |
| ۴۱۲ | بھائیوں کی کمائی میں بہنوں کے حصے کا حکم | ۵۵۱ |
| ۴۱۳ | کسی کا عاق کرنے سے حق وراثت ساقط نہیں ہوتا | ۵۵۲ |
| ۴۱۴ | مشترکہ جائیداد کی ایک صورت کا حکم | ۵۵۳ |


## الفصل السادس في موانع الإرث

## (موانع ارث کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۱۵ | اہل اسلام کے حق میں اختلاف دارین مانع ارث نہیں | ۵۵۷ |

## الفصل السابع في التصرف في التركة

## (ترکہ میں تصرف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۱۶ | بیٹے کا والدہ کے حصے پر قبضہ کرنا ........................................ | ۵۵۸ |
| ۴۱۷ | تقسیم میراث سے پہلے مشترک جائیداد میں سے کسی کو کچھ دینے کا حکم ............ | ۵۵۹ |


## الفصل الثامن في إرث المال الحرام

## (مالِ حرام میں وراثت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۱۸ | میراث میں کسی کی چیز ناحق آ جائے تو اس کا حکم ................................ | ۵۶۲ |


# باب المتفرقات


| | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹ | بروقت ادائیگی نہ کی جانے کی صورت میں شی مرہونہ پر ملکیت کا حکم اور کم قیمت اشیاء کی تقسیم | ☆ |
| ☆ | کا طریقہ کار ........................................ | ۵۶۵ |
| ۴۲۰ | رہائش مشترک ہونے کی صورت میں ایک بھائی کی کمائی میں دوسرے بھائی کا آدھا حصہ | ☆ |
| ☆ | طلب کرنا ........................................ | ۵۶۷ |
| ۴۲۱ | کلالہ ........................................ | ۵۶۹ |




# باب القرض

## (قرض کا بیان)

### قرض ادا کرنے میں ٹال مٹول کرنا

سوال[۱۱۱۲۶]: جلال پور فیض آباد میں اکثر وعموماً مالی حیثیت سے پسماندہ بنکر (پارچہ باف)(۱) لوگ بستے ہیں، مال فروخت کرنے میں ان کو دشواری یہ ہوتی ہے کہ یہاں کوئی ایسی آڑھت (۲) نہیں، کہ جس کے ہاتھ نقد مال فروخت کرسکیں، اس لئے وہ مجبوراً کسی آڑھت پر ادھار مال فروخت کرتے ہیں۔

دوسری پریشانی یہ ہوتی ہے کہ انہیں نقد دام اگرنہیں ملتے، تو مال کی قیمت ازسکہ رائج الوقت ملنا چاہیے، مگر مال کی جگہ سوت (۳) دیتے ہیں، بلکہ سوت ہی لینے پر مجبور کرتے ہیں۔

تیسری بات یہ کہ حسبِ مرضی ایک گٹھر دو گٹھر بازار کی قیمت سے بڑھا کر دیتے ہیں۔

چوتھی یہ کہ معاملہ کے وقت مدت کا تعین نہیں ہوتا، خریدار کو اختیار ہوتا ہے اور اختیار اس کا خود وضعی ہوتا ہے، آڑھت والوں کا کہنا ہے کہ آمدنی کی کمی کی وجہ سے اپنے دو روپے سوت بڑھا کر دیتے ہیں، ٹال مٹول سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ کاریگروں ہی کے روپیہ سے پھیر پھار (۴) کرکے گویا کمائی کرتا ہے، کاریگر بھی مذکورہ حالات کے پیشِ نظر ایک دو آنہ عام طور سے تیز دیتا ہے، لیکن یہ تیز وستا دینا تو معاملہ کے وقت ہی کی بات ہے، دونوں کے اعذار میں سے کس کا عذر کہاں تک قابلِ قبول ہے؟ نیز مذکورہ صورت کے پیشِ نظر آڑھت والوں کی کمائی

---

(۱) ''پارچہ باف: کپڑا بننے والا، جولاہا''۔ (فیروز اللغات، ص:۲۷۷، فیروز سنز لاہور)

(۲) ''آڑھت: دکان یا کوٹھی جہاں سوداگروں کا مال کمیشن لے کر بیچا جاتا ہے، دلالی دستوری ایجنسی، کمیشن''۔ (فیروز اللغات، ص:۱۷، فیروز سنز لاہور)

(۳) ''سوت: تاگا، دھاگا''۔ (فیروز اللغات، ص:۷۶۳، فیروز سنز لاہور)

(۴) ''پھیر پھار: ہیرا پھیری، الٹ پلٹ، پیچ، جال، فریب''۔ (فیروز اللغات، ص:۳۴۳، فیروز سنز لاہور)

مشتبہ تو نہیں؟ اور ایسی صورت میں کیا بہتر ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

جس کا دَین واجب الادا ہو اور ادا کرنے کے لئے پاس موجود ہو، پھر ٹال مٹول کرنا اور نہ دینا ظلم ہے(۱)، نیز نقد کے بجائے سوت لینے پر مجبور کرنا بھی ظلم ہے۔

"لي الواجد ظلم يحل عرضه" (الحديث) "أو كما قال عليه الصلوة والسلام"(۲)۔

اس کے باوجود جب صاحبِ حق مجبور ہوکر ہی سہی، اپنا حق بصورت سوت لینا منظور کر لیتا ہے اور لے لیتا ہے، تو مدیون بری ہو جاتا ہے اور اس کی آمدنی کو ناجائز نہیں کہا جائے گا(۳)۔ حق تلفی یا ٹال مٹول کا مواخذہ

(۱) "عن أبي هريرة رضي الله تعالىٰ عنه عن النبي صلى الله تعالى عليه وسلم قال: مطل الغني ظلم، وإذا أتبع أحدكم على ملي فليتبع". (جامع الترمذي، كتاب البيوع، باب ماجاء في مطل الغني ظلم: ۱/۲۴۴، سعيد)

(وسنن ابن ماجة، كتاب الصدقات، باب الحوالة، ص: ۱۷۳، قديمي)

(وسنن النسائي، كتاب البيوع، باب الحوالة: ۲/۲۳۳، قديمي)

(۲) (فتح الباري، كتاب الاستقراض، باب: لصاحب الحق مقال: ۵/۷۹، قديمي)

"ويذكر عن النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم: "لي الواجد يحل عرضه وعقوبته" قال سفيان: عرضه يقول: مطلتني، وعقوبته: الحبس". (صحيح البخاري، كتاب الاستقراض، باب لصاحب الحق مقال: ۱/۳۲۳، قديمي)

(وسنن النسائي، كتاب البيوع، مطل الغني: ۲/۲۳۲، ۲۳۳، قديمي)

(وسنن ابن ماجة، كتاب الصدقات، باب الحبس في الدين والملازمة، ص: ۱۷۵، قديمي)

(۳) "وجد دنانير مديونه وله عليه دراهم، له أن يأخذه لاتحادهما جنساً في الثمنية .... قال الحموي في شرح الكنز نقلاً عن العلامة المقدسي، عن جده الأشقر، عن شرح القدوري للأخصب: إن عدم جواز الأخذ من خلاف الجنس كان في زمانهم لمطاوعتهم في الحقوق، والفتوىٰ اليوم على جواز الأخذ عند القدرة من أيّ مال كان، لا سيما في ديارنا لمداومتهم العقوق". (ردالمحتار، كتاب الحجر: ۶/۱۵۱، سعيد)

(وكذا في حاشية الطحطاوي على الدرالمختار، كتاب الحجر: ۴/۸۶، دارالمعرفة بيروت)

(وكذا في الفقه الإسلامي وأدلته، كتاب السرقة: ۷/۵۴۵۱، رشيديه)

ہوگا(۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۸/۹/۸۹ھ۔

## قرض کی واپسی کے لئے اقساط مقرر کرنا

سوال[۱۱۱۲۷]: ۱..... زید بکر کو ۳۰/ ہزار روپے میں اپنا مکان قسط پر فروخت کرتا ہے اور ہر ہفتہ دو ہزار روپے ادا کرتا ہے، بعدہ ہر سال ایک ایک ہزار روپیہ ادا کرنے کا متعین کرتا ہے، تو یہ طریقہ شرعی درست ہے؟

۲..... میں یہ مخصوص شرط عائد کرنی ہوتی ہے کہ زید کی مماتی (۲) کے بعد زید کا کفن دفن اور قرضہ وغیرہ ان قسطوں میں سے ادا کر کے بقایا رقم میرے ورثاء، یعنی زید کے وارث داروں کو از روئے شریعت تقسیم کردی جائے اور زید کے ورثاء لوگ پاکستان میں رہتے ہیں اور وہاں پیسے حصہ دار کو پہونچانے کا یہاں کی گورنمنٹ کا قانون نہیں ہے، تو یہ انظام جائز ہے کہ نہیں؟

الجواب حامداً ومصلياً:

مکان کی مجموعی قیمت طرفین کی رضامندی سے مقرر ہوگئی اور اس کی ادائیگی کے لئے قسطیں طرفین نے منظور کر لی اور ان قسطوں میں کچھ تفاوت بھی رکھا کہ پہلی قسط اتنے روپے کی ہوگی، دوسری اتنے کی، تو شرعاً یہ طریقہ درست ہے، اس میں کوئی خرابی نہیں (۳)، یہ شرط عائد کرنا بھی درست ہے کہ انتقال بائع کے بعد بقیہ قسطوں میں تجہیز وتکفین کر کے ورثاء پر تقسیم کردیں (۴)، پھر جو ورثاء دیگر ممالک میں ہیں، ان سے دریافت کرلیا

---

(۱) راجع رقم الحاشية: ۲، ص: ۳۳

(۲) "مماتی: موت، مرگ، مرنا، مرن"۔ (فیروز اللغات، ص: ۱۲۲۸، فیروز سنز لاہور)

(۳) "وقد فسر بعض أهل العلم قالوا: بيعتين في بيعة أن يقول: أبيعك هذا الثوب بنقد بعشرة وبنسيئة بعشرين، ولا يفارقه على أحد البيعين، فإذا فارقه على أحدهما فلا بأس إذا كانت العقد على واحد منهما". (جامع الترمذي، كتاب البيوع، باب ماجاء في النهي عن بيعتين في بيعة: ۱/۲۳۳، سعيد)

(وكذا في المبسوط للسرخسي، كتاب البيوع، باب البيع الفاسد: ۹/۱۳، مكتبه غفاريه كوئٹه)

(۴) "إما إن كان شرطاً يقتضيه العقد ومعناه أن يجب بالعقد من غير شرط فإنه لايوجب فساد العقد". (الفتاوى العالمكيرية، كتاب البيوع، الباب العاشر في الشروط التي تفسد البيع والتي لاتفسده: ۳/۱۳۳، رشيديه) =

جائے کہ آپ کے روپے کو کیا کیا جائے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۴/۱۱/۸۷ھ۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین، دارالعلوم دیوبند، ۵/۱۱/۸۷ھ۔

## حج کے لئے پراویڈنٹ فنڈ سے قرضہ لینا

سوال [۱۱۱۲۸]: کیا فرماتے ہیں سیدی ومولائی حضرت مفتی صاحب مدظلہ مسئلہ ذیل میں:

زید کسی فرم کا ملازم ہے، وہ عازم تبلیغ اور عازم حج بیت اللہ ہو کر ایک سال کے لئے حجاز مقدس کا سفر کرنا چاہتا ہے، زادِ سفر کے لئے اسے اپنے پرویڈنٹ فنڈ سے قرض لینا ہوگا، پرویڈنٹ فنڈ یا دیگر فنڈ سے قرض لینے کی شرط یہ ہے کہ وہ قرض یا تو مکان بنانے کے لئے یا لڑکی یا بہن کی شادی وغیرہ ہی کے نام پر مل سکتا ہے، اس کے بعد اس کی تنخواہ سے بینک کے سود کے ساتھ ہر ماہ رقم وضع ہوتی رہے گی، اب مسئلہ یہ ہے کہ:

الف...... پرویڈنٹ والے قرض سے زید کے مذکورہ بالا ہر دو مقاصد کی تکمیل میں کوئی شرعی قباحت تو نہیں ہے؟

ب...... کیا شرط کے مطابق شادی یا مکان کا جھوٹا بہانہ بنا کر پرویڈنٹ فنڈ سے لیا ہوا قرضہ کا مذکورہ بالا مقاصد پر خرچ کیا جانا جائز ہے یا نہیں؟

فی الحال دوسرے سے قرض لے کر زید نے ٹکٹ بنالیا ہے اور پرویڈنٹ فنڈ والی رقم ہی سے اس قرضہ کی ادائیگی کا خواہاں ہے، براہِ کرم مذکورہ بالا احوال کا شرعی نقطۂ نظر سے جائزہ لے کر اپنی مدلل رائے عنایت فرمائیں گے۔

الجواب حامداً ومصلیاً:

زید اس سال بھر کی جدوجہد کے ذریعہ جنت میں مکان بنانا چاہتا ہے، جس کی ضرورت کا اس کو یہاں کے مکان کی ضرورت سے زیادہ احساس ہے، اس مقصد کے لئے اس کو روپیہ لینے کی زیادہ ضرورت ہے(۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

املاہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۱۶/۷/۱۳۹۹ھ۔

---

= (وكذا في الدر المختار، كتاب البيوع، باب البيع الفاسد: ۵/۸۶، سعيد)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب البيع، باب البيع الفاسد: ۶/۱۴۰، رشيديه)

(۱) لہٰذا مذکورہ ضرورت کے لئے پرویڈنٹ فنڈ سے قرض لینے کی جائز تدبیر اختیار کرسکتا ہے:

"﴿فقال إني سقيم﴾ (الصافات: ۸۹) وقال الضحاك: معنى "سقيم" سأسقم سقم الموت؛ =

## ادائے قرض کے لئے میعاد مقرر کرنا

سوال[۱۱۱۲۹]: اس مسئلہ میں وضاحت فرمادیجئے کہ قرضہ کی میعاد مقرر کرنا وصول یابی کی ناجائز ہے؟ کیا قرضہ کا اورادھارشی کا وصول کرنا دونوں برابر ہیں؟ مجہول وغیرہ ہوتو کیا جائز ہے؟ جیسے کہ ہفتہ عشرہ میں دے دوں گا، ذرا اس کو تفصیل سے بیان کردیجئے۔

الجواب حامداً ومصلیاً:

قرضہ کی میعاد وصول یابی کے لئے مقرر کرنے سے وہ میعاد لازم نہیں ہوتی ہے(۱)، بلکہ اس سے پہلے بھی مطالبہ کرنے کا حق رہتا ہے، شرعاً قرضہ تو یہ ہے کہ مثلاً: دس روپیہ لے اور وعدہ کیا کہ پندرہ روز میں واپس کردوں گا(۲)، اگر کوئی چیز خریدی اور شرط یہ کرلی کہ اس کی قیمت پندرہ روز میں دے گا، تو میعاد سے پہلے قیمت

---

= لأن من كتب عليه الموت يسقم في الغالب ثم يموت، وهذا تورية وتعريض، كما قال للملك لما سأله عن سارة: هي أختي". (أحكام القرآن للجصاص، الجزء الخامس عشر: ۲۲/۸، دار إحياء التراث العربي بيروت)

"الكذب مباح لإحياء حقه، ودفع الظلم عن نفسه، والمراد التعريض؛ لأن عين الكذب حرام". (الدرالمختار، كتاب الحظر والإباحة، فصل في البيع: ۴۲۷/۶، سعيد)

(۱) "والسابع (القرض) فلا يلزم تأجيله". (الدرالمختار). "قوله: (فلا يلزم تأجيله) أي: أنه يصح تأجيله مع كونه غير لازم، فللمقرض الرجوع عنه، لكن قال في الهداية: فإن تأجيله لا يصح؛ لأنه إعارة وصلة في الابتداء، حتى يصح بلفظة الإعارة". (ردالمحتار، كتاب البيوع، فصل في التصرف في المبيع والثمن قبل القبض والزيادة، مطلب في تأجيل الدين: ۱۵۸/۵، سعيد)

"قوله (وتأجيل كل دين إلا القرض) أي: صح؛ لأن الدين حقه فله أن يؤخره ..... وإنما لا يؤجل القرض لكونه إعارة وصلة في الابتداء، حتى يصح بلفظ الإعارة ..... فعلى اعتبار الابتداء لا يلزم التأجيل فيه كما في الإعارة إذ لا جبر في التبرع ..... ومرادهم من الصحة اللزوم، ومن عدم صحته في القرض عدم اللزوم". (البحرالرائق، كتاب البيوع، باب المرابحة والتولية: ۲۰۲/۶، رشيديه)

"وفي التجريد: لو أقرض مؤجلاً أو شرط التأجيل بعد القرض فالأجل باطل والمال حال". (الفتاوىٰ العالمكيرية، كتاب البيوع، الباب التاسع عشر في القرض والاستقراض والاستصناع: ۲۰۳/۳، رشيديه)

(۲) "(هو) لغة: ما تعطيه لتتقاضاه، وشرعاً: ما تعطيه من مثلي لتتقاضاه". (الدرالمختار، كتاب البيوع،=

دینے پر مجبور کرنے کا اختیار نہیں (۱)، یہ قیمت شرعاً دین ہے (۲)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۴/۷/۸۵ھ۔

## قرض کو بیوی کے رخصت نہ کرنے کی وجہ سے روکنا

سوال [۱۱۱۳۰]: زید کا نکاح ہندہ کے ساتھ ہوا، بہت دن تک زید کے متعلقین اور ہندہ کے متعلقین کے درمیان تعلقات استوار رہے، پھر بعض وجوہ سے دونوں کے متعلقین کے درمیان کچھ شکر رنجی (۳) ہوگئی، اس اثناء میں یہ بات معلوم ہوئی کہ اب اگر ہندہ اپنے میکے میں گئی، تو میکے والے اس کو پھر رخصت نہ کریں گے، اس بات کے معلوم ہونے کے بعد بار بار ہندہ کے میکے والے آتے رہے، مگر زید کے متعلقین ہندہ کو رخصت کرنے پر تیار نہ ہوئے، بالآخر ہندہ کے میکے والوں کی طرف سے ایک آدمی نمائندہ بن کر آئے اور انہوں نے کہا

= فصل في القرض: ۵/۱۶۱، سعيد)

(وكذا في حاشية الطحطاوي على الدر المختار، كتاب البيوع، فصل في القرض: ۳/۱۰۴، دار المعرفة بيروت)

(وكذا في قواعد الفقه، القاف، ص: ۴۲۷، الصدف پبلشرز)

(۱) "(ولزم تأجيل كل دين) إن قبل المديون". (الدر المختار). "(قوله: ولزم تأجيل كل دين) الدين ما وجب في الذمة بعقد أو استهلاك". (رد المحتار، كتاب البيوع، فصل في التصرف في المبيع والثمن قبل القبض والزيادة: ۵/۱۵۷، سعيد)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب البيع، باب المرابحة والتولية: ۶/۲۰۲، رشيديه)

(وكذا في حاشية الشلبي على تبيين الحقائق، كتاب البيوع، باب التولية: ۴/۴۴۵، دار الكتب العلمية بيروت)

(۲) "الدين: بالفتح عبارة عن مال حكمي في الذمة ببيع أو استهلاك وغيرهما كذا في الأشباه". (قواعد الفقه، الدال، ص: ۲۹۶، الصدف پبلشرز)

"الدين: ما وجب في الذمة بعقد أو استهلاك". (رد المحتار، كتاب البيوع، فصل في التصرف في المبيع والثمن الخ، مطلب: في تأجيل الدين: ۵/۱۵۷، سعيد)

(وكذا في حاشية الطحطاوي على الدر المختار، كتاب البيوع، فصل في التصرف في المبيع الخ: ۳/۱۰۳، دار المعرفة بيروت)

(۳) "شکر رنجی: معمولی سی رنجش"۔ (فیروز اللغات، ص: ۸۹۳، فیروز سنز لاہور)

کہ میں اس کے رخصت کرانے کی ذمہ داری لیتا ہوں، آپ لوگ اس کو جانے دیجئے، زید کی طرف کے نمائندے نے کہا، کہ آپ ضمانت دیں تو میں رخصت کرادوں اور وہ ضمانت یہ ہے کہ آپ کا (نمائندہ ہندہ کا) سلسلۂ کاروبار میں سے (نمائندہ زید) کے ذمہ باقی ہے، اس کو ضمانت میں دیجئے یعنی آپ اور جاکر پھر رخصت نہ کرائیں گے، تو میں آپ کو روپیہ نہ دوں گا، انہوں نے اس ضمانت کو منظور کرلیا اور رخصت کروا کر لے گئے، مگر وہی ہوا، جس کا خدشہ تھا کہ پھر رخصت نہ کراسکے اور اب طلاق کا مطالبہ کررہے ہیں، دریافت ہے کہ جو روپیہ انہوں نے ضمانت دینا منظور کیا تھا، اس کا روک لینا یعنی اس کو نہ دینا جائز ہے یا کہ نہیں؟

الجواب حامداً ومصلياً:

بظاہر تو یہ ضمانت ہے، لیکن یہ حقیقۃ ابراء عن الدین ہے، جس کو معلق بالشرط کیا گیا ہے، ابراء کو معلق بالشرط کرنا صحیح نہیں۔

"كما لا يصح تعليق الإبراء عن الدين بشرط محض، كقوله لمديونه إذا جاء غداً، أو إن مت بفتح التاء، فأنت بريء من الدين، أو إن مت من مرضك هذا، أو إن مت من مرضي هذا فأنت في حل من مهره، فهو باطل؛ لأنه مخاطرة وتعليق اهـ". درمختار (۱)۔

لہٰذا یہ بطور دَین پہلے سے واجب الاداء ہے، رخصت نہ کرانے کی وجہ سے اس کو روکنا جائز

(۱) (الدر المختار، كتاب الهبة، فصل في مسائل متفرقة: ۵/۷۰۷، سعيد)

"قوله: (والإبراء عن الدين) قال العيني: بأن قيل: أبرأتك عن ديني على أن تخدمني شهراً أو إن قدم فلان اهـ. وقال بعضهم: صورة فساد الإبراء عن الدين بالشرط الفاسد: بأن قال لمديونه: أبرأت ذمتك عن ديني بشرط أن لي الخيار في رد الإبراء في أي وقت شئت. وصورة تعليقه بالشرط: بأن قال لمديونه أو كفيله: إذا أديت كذا أو متى أديت أو إن أديت إلي خمسمائة، فأنت بريء عن الباقي فهو باطل ولا يبرأ. وإن أدى إليه خمسمائة سواء، ذكر لفظ الصلح أو لم يذكره؛ لأنه صرح بالتعليق فيبطل به". (تبيين الحقائق، كتاب البيوع، باب المتفرقات: ۴/۵۳۳، دار الكتب العلمية بيروت)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الهبة، باب الرجوع في الهبة، فصل: ۷/۵۰۳، ۵۰۴، رشيديه)

نہیں ہے(۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۲۰/۶/۸۵ھ۔

## قرض خواہ کا مقروض کو رسوا کرنا

سوال[۱۱۱۳۱]: زید نے اپنے لڑکے کی شادی میں بکر سے کچھ قرضہ اور غلہ وغیرہ قرض لیا، شادی کے بعد زید کسی مجبوری کی وجہ سے قرضۂ غلہ ادا نہ کر سکا، بکر نے ادھر ادھر رسوا کرنا شروع کردیا، برادری اور غیر برادری ہر جگہ پر رسوا کرنا شروع کردیا، یہاں تک کہ تقریب اور شادی میں بھی بدنام کیا اور بے ایمان اور خدا جانے کیا کیا کہا، زید بہت شرمندہ ہوا اور پریشان ہوا کہ اب وہ قرضہ اور غلہ وغیرہ کچھ نہیں دیتا اور کہتا ہے ہماری عزت گئی اور رسوائی ہوئی اور بے ایمان ہیں تو کچھ نہیں دیں گے، عزت بھی کوئی چیز ہے، ہماری بدنامی و بے عزتی ہوئی، عزت گئی اور قرضہ گیا۔ اس میں حضرت کا کیا حکم ہے؟ کیا آخرت میں اللہ تعالیٰ کے سامنے اس کا مواخذہ ہوگا یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

اللہ تعالیٰ کے یہاں ضرور معاملہ ہوگا، بکر کو اپنا قرضہ وصول کرنے کا حق تھا اور ہے(۲)۔ زید کے ذمہ لازم ہے، قرض ادا کرے، یا معاف کرائے، ورنہ سخت پکڑ ہوگی اور دنیا میں بھی اس کے ترکہ سے وصول کرنے کا حق ہوگا(۳)، بکر نے اگر اپنا قرض وصول کرنے میں حدودِ شرع سے تجاوز کیا ہے یعنی ذلیل کیا ہے، تو اس کا ذمہ

---

(۱) راجع الحاشية المتقدمة آنفاً

(۲) "إن الديون تقضى بأمثالها على معنى أن المقبوض مضمون على القابض؛ لأن قبضه بنفسه على وجه التملك، ولرب الدين على المديون مثله، فالتقى الدينان قصاصاً". (ردالمحتار، كتاب الأيمان، مطلب الديون تقضى بأمثالها: ۸۴۸/۳، سعيد)

"إن الواجب في باب القرض رد مثل المقبوض". (بدائع الصنائع، كتاب القرض: ۵۱۸/۶، رشيديه)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الأيمان، باب اليمين في الضرب والقتل: ۶۲۳/۴، رشيديه)

(۳) "إن علم الوارث دين مورثه، والدين غصب، أو غيره فعليه أن يقضيه من التركة، وإن لم يقض فهو مؤاخذ به في الآخرة". (ردالمحتار، كتاب اللقطة، مطلب فيمن مات عليه ديون: ۲۸۳/۴، سعيد) =

دار وہ خود ہوگا(۱)، مگر اس کی وجہ سے قرضہ معاف نہیں ہوگا۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود عفی عنہ، دار العلوم دیوبند۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین، دار العلوم دیوبند، ۶/۱/۸۹ھ۔



= (وكذا في الدر المختار مع ردالمحتار، كتاب الفرائض: ۶/۷۶۰، سعيد)

(وكذا في حاشية الطحطاوي على الدر المختار، كتاب اللقطة: ۲/۵۰۰، دار المعرفة بيروت)

(۱) "عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال: صعد رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم "المنبر، فنادى بصوت رفيع، قال: "يا معشر من أسلم بلسانه، ولم يفض الإيمان إلى قلبه! لا تؤذوا المسلمين، ولا تعيروهم، ولا تتبعوا عوراتهم، فإنه من يتبع عورة أخيه المسلم يتبع الله عورته، ومن يتبع الله عورته يفضحه، ولو في جوف رحله" رواه الترمذي. (مشكاة المصابيح، كتاب الأداب، باب ماينهى عنه من التهاجر: ۲/۲۲۴، دار الكتب العلمية بيروت)

"عن أنس رضي الله تعالى عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم: "لما عرج بي ربي مررت بقوم لهم أظفار من نحاس يخمشون وجوههم وصدورهم. فقلت: من هؤلاء ياجبريل؟ قال: هؤلاء الذين يأكلون لحوم الناس، ويقعون في أعراضهم". رواه أبوداود. (مشكاة المصابيح، كتاب الاداب، باب ماينهى عنه من التهاجر: ۲/۲۲۴، دار الكتب العلمية بيروت)

# باب القمار

## (جوئے کا بیان)

### بلا تعین قیمت قسطوں پر سامان بیچنا

سوال[۱۱۱۳۲]: ہم نے اقساط پر گھڑیوں کی دکان کھولی ہے، جس میں سو افراد طے کئے ہیں اور ہر فرد روزمرہ دو روپیہ داخل کرے اور اس گھڑی کی قیمت ایک سو اسی روپے ہے، خواہ وہ اقساط سے خریدے یا ایک وقت قیمت دے کر خریدے اور ہم نے اس کی مدت تین ماہ مقرر کر رکھی ہے، جس میں ہم روز ضرور اس سے دو روپیہ وصول کرتے ہیں اور پندرہویں دن کے بعد قرع اندازی کرتے ہیں اور جس کا بھی نام نکلے گا، اس کو وہ گھڑی دی جاتی ہے اور اس شخص کے پیسے پھر نہیں لئے جاتے، اسی طرح پورے، تین ماہ کے عرصہ میں پانچ مرتبہ قرع اندازی کی جاتی ہے، پہلے قرع میں جو گھڑی ملے گی، وہ تیس روپے میں اور اخیر میں جو گھڑی نکلے گی، وہ ڈیڑھ سو روپے میں پڑتی ہے اور چھٹی مرتبہ جو قرع ہوگا، اس میں باقی افراد کو ایک سو اسی میں دی جاتی ہے، اس کے بارے میں شرعی مسئلہ کیا ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

یہ صورت ایک قسم کا قمار (جوا) ہے(۱) اور گھڑی کی قیمت مجہول ہے، نہیں معلوم کس کی گھڑی کی قیمت

(۱) "لأن القمار من القمر الذي يزداد تارة، وينقص أخرى، وسمي القمار قماراً؛ لأن كل واحد من المقامرين ممن يجوز أن يذهب ماله إلى صاحبه، ويجوز أن يستفيد مال صاحبه وهو حرام بالنص".

(ردالمحتار، كتاب الحظر والإباحة، فصل في البيع: ۶/۴۰۳، سعيد)

"ثم عرفوه بأنه تعليق الملك على الخطر، والمال من الجانبين". (التعريفات الفقهية، حرف القاف، ص: ۴۳۴، مير محمد كتب خانه كراچی)

(وكذا في أحكام القرآن للجصاص، المائدة: ۹۰: ۲/۴۶۵، دارالكتب العلمية بيروت)

